# قلت خون

درج ذیل نسخہ بڑا مفید ہے (صفتہ) پوست بلیلہ، پوست ہلیلہ، آملہ، ہلیلہ سیاہ، خبث الحدید مدبر ہر ایک 2 تولہ پیس کر روغن بادام سے چرب کریں۔ اور تین گنا مصری کے ساتھ معجون تیار کریں۔ خوراک 3 ماشہ

یہ نسخہ بھی مفید ہے۔

فرائی ایٹ ایمونیا سائٹریٹ 5 گرین، سپرٹ ایمونیا ایرومیٹک 20 منم، گلیسرین 20 منم، ایکوا ایک اونس، ایسی ایک ایک خوراک بعد غذا۔

# حاملہ کو بخار ہونا

حاملہ کو بخار ہو جائے تو تیز دوا ہرگز نہ دیں۔ حرارت رفع کرنے کے لیے سرد پانی سے بدن کو اسفنج کریں۔ بطور تبرید یہ دوا دیں (صفتہ) خمیرہ گاؤزبان 1 تولہ، ورق نقرہ 1 عدد میں لپیٹ کر کھلائیں اوپر سے شیرہ کاسنی، شیرہ تخم خیارین ہر ایک 16 ماشہ عرق گاؤزبان 13 تولہ میں نکال کر شربت بنفشہ 2 تولہ ملا کر پلائیں۔

اگر نوبتی بخار کپکپاہٹ کے ساتھ آتا ہو تو نوبت سے پہلے یہ گولیاں دیں (صفتہ) زہر مہرہ، تباشیر، ست گلو، دانہ الائچی خورد ہر ایک 6 ماشہ، یوکونین 1 ماشہ، کافور نصف ماشہ چنے برابر گولیاں بنائیں۔ ایک گولی نوبت سے تین گھنٹے پہلے ایک دو گھنٹے اور ایک ایک گھنٹہ پہلے کھلائیں۔

# حاملہ کو کھانسی

اگر حاملہ کو کھانسی کے ساتھ بخار آتا ہو تو یہ نسخہ مفید ہے (صفتہ) مکوہ خشک 4 ماشہ، اصل السوس 4 ماشہ، زوفائے خشک 3 ماشہ، گل خطمی 3 ماشہ سب کو پانی میں جوش دے کر صاف کر کے شربت بنفشہ 2 تولہ ملا کر خاکسی 4 ماشہ چھڑک کر پلائیں۔ یہ نسخہ بھی مفید ہے پوٹاشیم سائٹریٹ 15 گرین، لائیکوار ایمونیا سائٹریٹ 2 ڈرام، سپرٹ ایتھر و نائٹروسائی 20 منم، سیرپ 1 ڈرام، ایکوا



ایک اونس۔ ایسی ایک ایک خوراک ہر تین گھنٹہ بعد۔

# رعشہ

حاملہ کو جند بیدستر 2 رتی شہد ملا کر چٹائیں یا عود صلیب ایک ماشہ پیس کر شہد میں ملا کر کھلائیں۔ یہ نسخہ استعمال کرائیں (ص) جدوار 4 رتی، عود صلیب 4 رتی پیس کر دوالمسک معتدل جواہر والی 5 ماشہ، خمیرہ گاؤزبان عنبری 7 ماشہ میں نکال کر کھلائیں یہ نسخہ بھی مفید ہے۔

پوٹاشیم برومائیڈ 10 گرین، ٹنکچر بیلاڈونا 5 منم، سپرٹ ایمونیا ایرمیٹک 20 منم، سیرپ 1 ڈرام، ایکوا 1 اونس۔ ایسی ایک ایک خوراک دن میں تین بار۔

# فالج

اس مرض میں ایسی دوائیاں استعمال کرائیں جو محافظ جنین ہوں۔ یہ نسخہ مفید ہے (ص) زرنباد، درونج، جند بیدستر، مشک مروارید، مازور، الائچی خورد، طباشیر ہر ایک 3 ماشہ، زنجبیل 3 تولہ، شکر تری 2 تولہ، شہد بقدر ضرورت معجون بنائیں۔ خوراک 3 ماشہ نیم گرم پانی کے ساتھ۔

# تشنج

اس مرض کی حاملہ کے لیے دوا بڑی مفید ہے۔ (ص) مشک 2 رتی، زعفران ایک ماشہ پیس کر روغن گل 6 ماشہ، روغن بابونہ 6 ماشہ ملا کر مقام ماؤف پر مالش کریں اور کھانے کو یہ دوا دیں۔ اسطوخودوس 5 ماشہ پیس کر اطریفل صغیر 7 ماشہ میں ملا کر کھلائیں اوپر سے عرق عنب الثعلب 7 تولہ پلائیں یا یہ نسخہ دیں۔ پوٹاشیم برومائیڈ 10 گرین عرق گاؤزبان کے ساتھ۔

# جنون

یہ مشکل العلاج مرض ہے۔ اکثر لوگ اس کو آسیب یا جن بھوت کے سائے سے منسوب کرتے ہیں۔ اس کے علاج کی طرف توجہ نہیں دیتے۔ یہ نسخہ مفید ہے۔ (صفتہ) روغن کاہو، روغن خشخاش، روغن تخم کدو، روغن گل اور شیر دختران ملا کر سر پر مالش کریں۔ خمیرہ گاؤزبان

عنبری 2 تا 9 ماشہ کھلائیں۔ یہ نسخہ بھی نافع ہے۔
پوٹاشیم برومائیڈ 10 گرین، سوڈا برومائیڈ 5 گرین، ایمونیا برومائیڈ 5 گرین، سپرٹ کلوروفارم 15 منم، ایکوا 1 اونس۔ ایسی ایک ایک خوراک ہر تین گھنٹہ بعد دیں۔

## اٹھرا

اس مرض میں حمل وقت سے پہلے ساقط ہو جاتا ہے۔ بعض عورتیں مقررہ میعاد پر بچہ جنتی ہیں، لیکن وہ زیادہ عرصہ زندہ نہیں رہتا اس مرض کو ہندی زبان میں اٹھرا کہتے ہیں۔
علاج: تخم دھتور 1 عدد، مشک 1 ماشہ، تباشیر 3 ماشہ، زعفران 4 ماشہ، گلاب سرخ 4 ماشہ زیرہ سفید 2 ماشہ، برگ تلسی 2 ماشہ، بسباسہ 2 تولہ، برگ شہد یونی 4 تولہ باریک پیس کر ایک ایک رتی کی گولیاں بنائیں۔ ابتدائے حمل سے ایک ایک گولی کھلاتے رہیں دن میں تین بار اور ایک مہینہ کے بعد ایک گولی صبح ایک شام 40 روز تک کھلائیں۔ اس کے بعد صرف ایک گولی وضع حمل تک۔

## حش یعنی کرنگ

بعض اوقات کمزوری کی وجہ سے بچہ پیٹ میں خشک ہو جاتا ہے اور کئی سال تک اسی خشک حالت میں رحم میں موجود رہتا ہے۔ یہ نسخہ مفید ہے (ص) تخم گزر، زیرہ سیاہ قند سیاہ، ہر ایک 30 تولہ۔ سب ادویہ کو کوٹ کر سات حصے کریں۔ ہر روز ایک حصہ لے کر ڈیڑھ پاؤ شیر گاؤ میں جوش دیں اور صاف کر کے پی جائیں۔ اسی طرح ہر مہینے میں سات دن یہ دوا کریں۔

......☆☆☆......

# عملیات عشق و محبت

سرپرستِ اعلیٰ
حضرت الحاج مولانا سید جلیل میاں صاحب رحمۃ اللہ علیہ

کتاب ہذا میں عملیات عشق و محبت کے آزمودہ، مجرب عملیات اور تعویذات درج کیے گئے ہیں، جن سے زوجین میں محبت، مطلوب کے دل میں محبت پیدا کرنا، جائز محبت کا حصول، محبت کیا چیز ہے، نافرمان بیوی کی تابعداری اور دوسروں کے دل میں اپنی محبت پیدا کرنے کے آسان اور مجرب طریقے شامل ہیں۔ اس کتاب کو پڑھنے اور اس میں درج عملیات اور ہدایات پر عمل کر کے آپ اپنے ازدواجی تعلقات میں آنے والی خرابیوں اور گھریلو ناچاقیوں کو دور کر سکتے ہیں۔ انشاء اللہ

زیرِ نگرانی
حضرت قبلہ حسن الہاشمی
مصنف کتب کثیرہ عملیات، تعویذات، طلسمات، اعداد و روحانیات

ترتیب جدید و اضافہ جات
ابوالکاشف کشفی قلندری

نظرِ ثانی
محمد الیاس عادل





مشتاق بک کارنر
الکریم مارکیٹ۔ اردو بازار، لاہور

